قاسم بھائی نے جب سے ہیروئن کا دھندا شروع کیا تھا وہ بہت خوش تھا حالانکہ اس کی تنخواہ وہی کی وہی رہی تھی لیکن وہ تجربہ کار آدمی تھا۔ شراب اور چرس کا کام بھی کر چکا تھا۔ بلکہ قاسم بھائی کی منوں چرس اسی کے ہاتھ سے گزری تھی لیکن شراب سے وہ ہمیشہ خائف رہا۔ آخری بوتل سے چھٹکارا پانے تک بڑی احتیاط کرنی پڑتی تھی۔ پیکنگ خراب ہو جائے تو بوتلیں آپس میں ٹکرا کر ایسی آوازیں پیدا کرتی تھیں کہ سننے والا خواہ مخواہ متوجہ ہو جائے، پھر جھٹکا لگنے کی صورت میں بوتلیں ٹوٹنے کا خوف الگ سر پر سوار رہتا تھا، ذرا بھی شراب بہہ نکلے تو ہر ایک پر اپنی اصلیت آشکار کر دیتی ہے پھر سب سے بڑی مصیبت وزن کی تھی، چرس نسبتاً آسان جنس تھی، چھوٹی بڑی ٹکیوں کے نہ کھنکنے کا ڈر نہ ٹوٹنے او بہنے کا خوف۔ بس ایک بو ذرا سی تشویش کا باعث بنتی تھی جو مضبوط قوتِ شامہ والا دور ہی سے سونگھ سکتا تھا مگر ہیروئن ہر عیب سے عاری تھی۔ اس بے زبان نشے کی ایک ہتھیلی اتنی مالیت کی ہوتی تھی کہ اگر شراب لی جاتی تو ٹرک درکار ہوتا اور چرس کے لیے منی ٹرک۔

لیکن وہ خوب جانتا تھا کہ اس بساط پر اس کی وقعت پیدل سے زیادہ نہیں ہے جو ہوشیاری سے چلے تو شہ پر شہ دیتا چلا جاتا ہے لیکن ذرا بھی بہکے تو بچنے کی مہلت نہیں ملتی بے رحمی سے پیٹ دیا جاتا ہے۔ اپنے اس مقام کو پہچان لینے کے بعد وہ بہت محتاط تھا۔ قاسم بھائی اس کے سامنے ہمیشہ سیٹھوں جیسے بے مہار روپے کا مظاہرہ کرتا تھا جسے وہ خندہ پیشانی سے برداشت کر جاتا لیکن اسے یقین تھا کہ قاسم بھائی کسی کا غلام ہے اپنے اس یقین کے باوجود اس نے کبھی تجسس میں پڑنے کی ضرورت نہیں سمجھی تھی مگر جب قاسم بھائی نے اسے بتایا کہ وہ دوسری پارٹیوں کے بڑے مال کی صحیح خبر پر پانچ ہزار روپے انعام دے گا تو اس کی کھوپڑی پر بھی تجسس سوار ہو گیا۔

پانچ ہزار روپے کا مطلب تھا اس کی ڈھائی ماہ یعنی پچھتر دنوں کی تنخواہ۔ لہٰذا فاضل وقت میں وہ شہر میں آوارہ گردی کرنے لگا۔ اخباروں میں مال کی پکڑ دھکڑ اور چھاپوں کی خبر کو وہ غور سے پڑھتا تھا کیونکہ اس کی لائن کی خبریں ہوتی تھیں۔ اس نے دیکھا کہ ہیروئن حکام کی دسترس سے قطعی باہر تھی، شاید شہر میں نیا ہونے کی وجہ سے یہ نشہ کسی کے یہاں بھی توجہ کا مستحق قرار نہیں پایا تھا۔ اس کے علاوہ اس نے نوٹ کیا کہ ولایتی لیبلوں سے بکنے والی دیسی شراب کی کوئی بھٹی بھی زد میں نہیں آئی تھی۔ جب کہ ٹھرے کی کئی بھٹیاں پکڑی جا چکی تھیں۔

بڑا نا پاپی ہونے کی وجہ سے اسے معلوم تھا کہ شہر میں استعمال شدہ خالی بوتلوں کے بیوپاری شہر بھر سے جمع ہونے وا[لی بوتلوں] میں سے ہر میل کی بوتلیں الگ الگ کر کے ہزاروں میں ضرورت مندوں کو مہنگے داموں فروخت کرتے [تھے]۔ [ان] میں ایک دو ایسے تھے جو شراب کی خالی بوتلیں نوادر جمع کرتے تھے۔ لائسنس یافتہ ٹھکانوں، بندرگاہ پر لنگر [انداز ہونے] والے جہازوں، ہوائی اڈے پر بین الاقوامی طیاروں کی [صفائی کرنے] والے عملے اور شہر کے نالوں اور کوڑا گھروں سے بوتلیں اور کاغذ چننے والوں کے ذریعے ان کے پاس غیر ملکی خالی بوتلوں کے انبار جمع ہو جاتے تھے جو لاٹ کی صورت پندرہ سے بیس روپے فی بوتل تک فروخت ہوتی تھیں۔ خالی بوتلوں کے مصرف سے خوب آگاہ تھے اور اپنی ا[شیا] کے بھرپور دام وصول کرتے تھے۔

ان سے غیر ملکی شراب کی خالی بوتلیں خریدنے [والی شہر] بھر میں دو یا تین ہی پارٹیاں تھیں اور ان میں بھی ا[یک] سمجھوتہ تھا کہ ہر ایک کے برانڈ الگ تھے کیونکہ خالی بو[تلوں سے] مال کمانے کے لیے المونیم کے چھپے ہوئے ڈھکنوں سے [بند کرنے] والی مشینیں بھی ضروری تھیں جو باہر سے خاصی مہنگی آتی [تھیں اور] شاید ہر ایک کے پاس ایک ہی تھی۔ ان بوتلوں میں مقا[می طور] پر بنائی ہوئی بہتر قسم کی شراب بھر کر بوتلیں غیر ملکی مشینوں [سے سیل] کی جاتیں، ان پر مقامی طور پر چھپے ہوئے اصل سے مشا[بہ لیبل] لگائے جاتے اور یہ بوتلیں شراب کے رسیاؤں کو غیر ملکی [کے] طور پر مہنگے داموں بیچ دی جاتی تھیں۔ جب سے ملکی قا[نون شراب] کا دشمن ہوا تھا، پینے والوں کے لیے انتخاب کی مہلت ہی [نہیں رہی] تھی۔ ہر با حیثیت شرابی کی کھوپڑی میں ایک ہی سودا [سمایا ہوا] تھا کہ جس برانڈ کی بھی مل جائے لیکن ہو غیر ملکی۔ اس ڈ[گر پر] پڑنے کی وجہ سے اچھے اچھے پینے والے ذائقے کی تمیز [کھو چکے] تھے بس ایک ہی پہچان رہ گئی تھی کہ بوتل اور لیبل وا[یتی ہو] کیونکہ ان کی دانست میں ملک میں ایسی عمدہ بوتلوں کی [تیاری] ناممکن تھی۔ اگر انہیں علم ہو جاتا کہ کوڑا گھروں اور گند[گی] میں پھینکی ہوئی ان ہی کی بوتلیں دوبارہ بھر کر ان کے [حلق] میں اتار دی جاتی ہیں تو شاید ہر شرابی بوتل خالی کرنے [کے بعد] اپنا سر پھوڑتا یا نہ پھوڑتا، بوتل کو ضرور توڑ دیتا۔

اس نے سوچا کہ اسے کسی ایسی فیکٹری کا سراغ لگا[کر قاسم بھائی] سے انعام کی رقم وصول کرنی چاہیے لیکن ساری معلومات [کے] باوجود اس کے پاس کوئی نقطۂ آغاز نہیں تھا۔ یہ معلوم تھا [کہ شہر] میں وہ دھندا کیسے ہو رہا ہے لیکن یہ پتا نہیں تھا کہ اس [میں] کون ملوث ہے۔



اس نے بوتل والی گلی کے کئی چکر لگائے لیکن گہری [نظر سے دیکھنے کے باوجود] ایک اور پُراسرار دکانوں میں کہیں شراب کی پرانی بوتلیں نظر [نہیں آئیں]۔ ہر ایک صاف ستھرا اور کھرا کام کر رہا تھا۔ ایک آدھ جگہ [غیر ملکی لیبل] لگا لیکن غیر ملکی خوشبویات، کریموں یا لوشنوں کی خالی بوتلیں [ر]ہی تھیں۔ آخر وہ اپنی ہنڈا ففٹی ٹیکسی اسٹینڈ پر مقفل [کر کے] لائٹ ہاؤس سنیما کے پہلو میں نالے پر بنی ہوئی پختہ [دکانوں] کی طرف بڑھ گیا جن کے اندرونی رُخ پر پرانے کپڑوں کا [کاروبار] ہوتا ہے اور سڑک کے رُخ پر چھوٹے چھاپہ خانوں سمیت [کئی] کارخانے پھیلے ہوئے ہیں۔

اس روز ان دکانوں کی ایک خرابی اس کی نگاہ میں آئی۔ [وہ اتن]ی بلند تھیں کہ سڑک پر چلتے ہوئے راہ گیر کے لیے سیڑھیاں [چڑھے] بغیر اندر کا جائزہ لینا ناممکن تھا۔ اسے ہمیشہ سے خیال رہا [تھا کہ] ان چھاپہ خانوں میں شاید کرنسی نوٹوں کے علاوہ ضرورت [کی ہر] چیز چھاپی جاتی ہو لیکن وہ پہلے پریس میں گھسا تو اس کی [صورت] دیکھتے ہی اندر سے ایک نوجوان سوالیہ انداز میں اس کی [طرف] دیکھتا سیڑھیوں تک آ گیا پھر کچھ اس انداز میں اسے گھورنے [لگا جیسے] اسے کسی قیمت پر اندر نہ گھسنے دے گا۔

نوجوان کے تیور اتنے درشت تھے کہ اس نے پوچھے [بغیر اپ]نا مدعا ظاہر کرنے میں ہی عافیت سمجھی۔ "مجھے کچھ لیبل [چھپوا]نے ہیں۔"

"ہمیں دو مہینے تک فرصت نہیں ہے۔" نوجوان نے [اس] کے سراپا کا جائزہ لیتے ہوئے تحقیر آمیز لہجے میں کہا۔ "اس [کے ب]عد ڈیزائن لے کر آنا۔" وہ خاموشی سے آگے بڑھ گیا۔

تیسری دکان میں ایک بزرگ صورت شخص کا رویہ بہت [مناسب] ثابت ہوا۔ اس نے اندر داخل ہوتے ہی ایک طرف پڑے [ہو]ئے لیبلوں کے وہ بنڈل دیکھ لیے جن پر میڈ اِن جاپان [اور] میڈ اِن یو ایس اے کے ساتھ بعض مشہور مصنوعات کے نام [چھپے] ہوئے تھے۔

"میرا نام مولا بخش ہے، کسی ذریعے سے آپ تک پہنچا [ہو]ں۔" اس نے اپنا تعارف کراتے ہوئے کہا۔ "ولایتی پانی کے [کئی] ہزار لیبل چھپوانے ہیں۔"

"بھائی! ہم گھپلے کے کام نہیں کرتے۔" بزرگ صورت شخص [نے] ملائمت سے جواب دیا۔ "ولایتی پانی کے علاوہ جو لیبل ہوں [چھا]پنے کو تیار ہیں۔ ویسے بھیجا کس نے ہے آپ کو؟"

"شیخ صاحب نے بھیجا تھا۔" مولا بخش نے بلا تامل ایک [فرضی] نام لے دیا۔ "آپ نہیں کرتے تو پھر کون کرتا ہے؟"

"کئی ہیں۔" حوصلہ افزا جواب ملا۔ "لیکن سلطان کے پاس تمہارا کام سستا ہو جائے گا، اس کے پاس اپنے بلاک ہیں، وہیں چلے جاؤ۔"

سلطان کے پریس کا پتا معلوم کر کے مولا بخش وہاں سے بھی لوٹ آیا اور تھوڑی دیر میں قریبی گلی میں واقع اس مختصر سے چوبی دفتر میں پہنچ گیا جس کے عقب سے بیک وقت چھپائی کی کئی مشینیں چلنے کی آواز گونج رہی تھی۔

وہاں اس نے ایک زود اثر دوا کے اشتہار چھپوانے کی بات چھیڑتے ہوئے اس مختصر سے دفتر کا جائزہ لے ڈالا لیکن وہاں اسے مطلب کی کوئی چیز نظر نہ آئی۔ اپنے استفسار کا جواب بھی حسبِ توقع نفی میں ملا۔ "نالے پر چلے جاؤ، اشتہار وشتہار وہیں چھپتے ہیں۔"

اگلے دن اس نے دو گھنٹے اس پریس کے قرب و جوار میں ضائع کیے اور جب ایک کار وہاں رُکی تو وہ ذرا چوکنا ہو گیا۔ کار والا چوبی دفتر میں چلا گیا۔ چند منٹ بعد پریس کا مالک کاغذ میں چاروں طرف سے لپٹے ہوئے بنڈل لے کر باہر نکلا جو کار کی عقبی نشست پر رکھ دیے گئے اور جب وہ کار وہاں سے روانہ ہوئی تو مولا بخش ایک موہوم سی امید کے سہارے اس کے پیچھے ہو لیا۔ وہ کار واپس گھوم کر ایم اے جناح روڈ پر نکلی پھر ٹریفک سگنل سے حسن علی آفندی روڈ پر گھوم کر فریئر روڈ پر آ گئی۔ اس تعاقب کا اختتام گلشنِ اقبال میں نیپا چورنگی سے ذرا پہلے بائیں سمت کی صاف ستھری آبادی میں ہوا۔ وہ کار ایک ایسے بنگلے میں داخل ہوئی تھی جس پر کاسمیٹکس بنانے والے کسی ادارے کا بورڈ آویزاں تھا۔

مولا بخش کو کچھ علم نہیں تھا کہ کار میں شہر سے کس قسم کے لیبل لائے گئے تھے اور کاسمیٹکس فیکٹری کے نام پر درحقیقت گلشنِ اقبال کے اس بنگلے میں کیا ہو رہا تھا۔ اس کے ذہن پر تو بس پانچ ہزار روپے سوار تھے جو اسے شہر کی سڑکیں ناپنے پر مجبور کر رہے تھے۔ ایک طویل چکر کاٹ کر وہ دوبارہ بنگلے کے سامنے سے گزرا تو اس کے نتھنوں میں اسپرٹ کی ہلکی سی بُو آئی لیکن اس بنا پر وہ کوئی نتیجہ اخذ نہیں کر سکتا تھا۔ کیونکہ کاسمیٹکس کی تیاری میں بھی اسپرٹ بنیادی اہمیت رکھتی تھی۔

اس بنگلے کی احاطے کی دیواریں خاصی بلند اور محفوظ تھیں۔ پھاٹک بھی اس وضع کا تھا کہ اس کے بند ہونے کی صورت میں اندر کی صورتحال کی جھلک دیکھنی بھی ناممکن تھی اور اندر پورچ میں شاید اتنی جگہ تھی کہ مال کی لدائی اور اُتروائی بآسانی ہو سکتی تھی۔

دو دن برباد کرنے کے بعد مولا بخش کو اپنے شبہات پر یقین ہونے لگا کیونکہ اس مکان سے روانہ ہونے والا مال رازدارانہ

طریقے پر نکلتا تھا لیکن ٹیپو سلطان روڈ کے ایک مکان پر گتے کے وزنی کارٹن اترتے دیکھ کر بآسانی اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ ان میں کاسمیٹکس کے ہلکے پھلکے سامان کے بجائے وزنی مال ہے۔ لہٰذا وہ سیدھا قاسم بھائی کے ٹھکانے کی طرف روانہ ہو گیا۔ تاکہ اس کو خوش خبری سنا کر اپنے انعام کا مطالبہ کر سکے۔

"خبر ٹھیک نکلی تو تیرا انعام پکا۔" قاسم بھائی نے اس کی کتھا سن کر بے پروائی سے کہا اور اس کا سارا جوش ٹھنڈا پڑ گیا۔

"کب تک انتظار کرنا پڑے گا؟" اس نے مایوسانہ لہجے میں سوال کیا۔

"ارے مرتا کیوں ہے، کل تک سب معلوم پڑ جائے گا۔" قاسم بھائی نے جھنجھلا کر کہا۔ "چل اب بھاگ جا یہاں سے۔"

اور وہ وہاں سے واپس چلا آیا۔

ڈینی پانچویں دن لوٹ آیا۔ اس کی دانست میں دورہ زبردست کامیابی سے ہم کنار ہوا تھا۔ باس کے لیے تو اس نے وہی لگا بندھا کام سرانجام دیا تھا جو اس کے سپرد کیا گیا تھا لیکن ذاتی طور پر اس کی معلومات اور روابط میں خاصا اضافہ ہوا تھا۔

ویرا لائیڈ بنکاک میں تین دن گزارنے کے بعد ٹوکیو پہنچی تھی اور سوکوموتو اسے براہِ راست ڈینی کے پاس لے آیا تھا۔ پھر اس نے ڈینی کے کمرے میں بیٹھے بیٹھے انٹرکام پر ویرا کے لیے اسی فلور پر ایک کمرہ بک کرایا تھا۔ کمرے کی چابیاں ملنے کے بعد وہ یہ کہتا ہوا رخصت ہو گیا کہ وہ جاتے ہوئے کاؤنٹر پر ادائیگی کرتا جائے گا، ویرا جب بھی نیچے اترے رجسٹر میں اپنے دستخط ثبت کر دے۔

اس کے جاتے ہی ویرا ڈینی کے ڈبل بیڈ پر دراز ہو کر نشیلی آواز میں بولی تھی: "تھک گئی ہوں، تھوڑی دیر یہیں آرام کروں گی، ذرا دروازہ اندر سے مقفل کر لو اور ڈینی نے راہداری میں کھلنے والے دروازے کے گول دستے میں لگا ہوا بٹن دبا کر دروازہ مقفل کر دیا۔

ویرا کے بارے میں ڈینی بیارسے میں ہی اندازہ لگا چکا تھا کہ وہ خاصی چالاک لڑکی ہے۔ لہٰذا اصل موضوع پر بات کی نوبت ہی نہ آنے دی اور ڈینی نے بھی اپنے ذہن کو آزاد چھوڑ دیا۔

پھر جب گفتگو ہوئی تو پتا چلا کہ بنکاک میں ان لوگوں کی ہیروئن ٹیسٹنگ لیبارٹری میں بجلی کے شارٹ سرکٹ سے آگ لگنے کے باعث کنٹرول سرکٹ ناکارہ ہو کر رہ گئے تھے۔ جن کی مرمت کے انتظار میں ویرا کو بنکاک میں رکے رہنا پڑا۔ ڈینی کے دیے ہوئے نمونے کی ٹیسٹ رپورٹ تسلی بخش تھی۔

انشلے ہاؤز والوں کو ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ کی
نمونے کے مطابق ایمسٹرڈم میں ہیروئن کی ڈلیوری کے
امریکی ڈالر فی کلوگرام دیے گئے تھے جو انھیں منظور تھے
شیڈول میں وہ تبدیلی چاہتے تھے۔ ابتدا میں پانچ
وہ ایمسٹرڈم، لندن اور اوسلو میں چاہتے تھے۔ یہ نکتہ
خواب و خیال میں بھی نہیں تھا۔ اسے علم تھا کہ دنیا
ہوائی اڈوں پر منشیات کی خفیہ درآمد کی روک تھام
انتظامات تھے جن کے باعث کہیں مال نکال لے جا
تھا اور کہیں تقریباً ناممکن۔ اسی وجہ سے مختلف مقامات
کے داموں میں زمین آسمان کا فرق پایا جاتا تھا لیکن
یورپ کے داموں میں تقریباً دس گنا فرق نے اس کی
کھول دی تھیں۔

ایشین سنڈیکیٹ والوں نے اپنے مال کے جو
تھے، وہ ایمسٹرڈم کے خطرات کو مدنظر رکھتے ہوئے د
وہاں سے ہیروئن لندن اور اوسلو اسمگل کرنی آسان ہوتی
کے مقامات میں تبدیلی پر اصرار نہ کرتی لہٰذا ڈینی نے
داری اپنے سر لینے کے بجائے اسی رات خفیہ اشاروں
سنڈیکیٹ کے لاہور کے پتے پر ٹیلکس روانہ کر دیا۔ اس
تھا کہ گرے کلاتھ اسی دام پر لندن اور اوسلو میں بھی

چند گھنٹوں بعد ویرا میں ڈینی کو جوابی ٹیلکس موصو
میں ہدایت تھی: "لندن اور اوسلو کے لیے دس فیصد پر
کوشش کرو لیکن اس وجہ سے سودا خراب نہ ہونا چا

ڈینی نے ویرا کی لاعلمی میں ہوٹل سے ہی
جب جواب ملنے کے بعد اس نے ویرا سے پریمیم کی بات
وہ اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے مسکرا دی: "وہ
پہلے ہی ادا کر چکی ہوں۔"

"لندن اور اوسلو خطرناک مقامات ہیں۔ وہاں اکثر
پکڑ لیا جاتا ہے۔" ڈینی نے سنجیدگی سے کہا تھا۔ "پرائس
کم از کم دس فیصد اضافہ ہو جائے گا۔"

ویرا نے اسے ٹالنے کی بہتیری کوشش کی، یہی
سے ذرا بھی تجاوز نہ کرنے کی مجبوری کا عذر پیش کیا لیکن
سے ہتھیار ڈالنے والا نہیں تھا۔ بات منوانے کی حد تک
مطالبے پر ڈٹا رہا اور آخرکار ساڑھے چھ فیصد پر مان

وہ سارا کام غیر قانونی تھا لیکن انشلے ہاؤز وا
اشاراتی ہیر پھیر کے ذریعے باقاعدہ دستاویزات بنائی
جن پر ویرا نے اپنے قلم سے کچھ ترمیمی اندراجات کیے
ڈینی کے دستخط لے کر دو نقلیں اس کے حوالے کر دیں۔



پلاسٹک کے سیاہ ڈبے میں رکھ دیا اور پھر الماری سے اپنا ذاتی ریوالور نکال کر چیک کرنے لگا۔ کراچی واپس پہنچنے کے بعد اس نے باس سے ملا ہوا پستول دوبارہ بریف کیس میں ڈال دیا تھا اور اس رات اسے استعمال کرنا نہیں چاہتا تھا۔

وہ فیصلہ کر چکا تھا کہ رات گئے گارڈن ایسٹ کے علاقے میں ایک وسیع احاطے میں واقع اس زرد مکان میں ضرور داخل ہوگا جہاں سکندر علی مقیم تھا۔

سکندر علی کے بارے میں سوچتے ہوئے اس کا ذہن غزالہ کی طرف بھٹک گیا اور وہ مضطرب ہو کر فون پر اس کا نمبر ملانے لگا۔ دوسری گھنٹی پر فون اٹھا لیا گیا اور ڈینی کو اس پر ایک تحکم آمیز مردانہ آواز گونجتی سنائی دی۔

ڈینی کی رگ یک بیک پھڑک اٹھی، شاید بولنے والا غزالہ کا باپ ہی تھا جو اپنی بیٹی کی وجہ سے فون کے بارے میں بہت محتاط تھا۔ "آپ کون صاحبہ بول رہی ہیں؟" وہ شرارت آمیز لہجے میں بولا۔

"میں کرنل زوار زیدی بول رہا ہوں، سمجھے۔" دوسری طرف سے بولنے والا غصیلے لہجے میں بولا۔

"نام مردانہ اور آواز اتنی باریک؟" ڈینی نے اسے سلگانے کے لیے کہا اور انگریزی میں گالیاں سنتے ہوئے ریسیور رکھ دیا۔

اس وقت غزالہ سے بات ہونی ممکن نہیں تھی لہٰذا وہ پھر سکندر علی کے بارے میں سوچنے لگا۔ شکل صورت سے وہ سیدھا سادا آدمی نظر آتا تھا لیکن ڈینی کو یقین تھا کہ اسی صورت میں وہ خوفناک آدمی پوشیدہ تھا جو برسوں سے اسے اپنے اشاروں پر نچاتا چلا آ رہا تھا۔

ہر طرف گہرے سکوت اور سناٹے کی حکمرانی تھی۔ آخری تاریخوں کا تھکا ہارا چاند آسمان کی بیکراں وسعتوں میں کہیں کھویا ہوا تھا، ٹمٹماتے ہوئے تاروں کی چادر میں بھی تسلسل نہیں تھا کیونکہ آسمان پر آوارہ بدلیوں کے ٹکڑے تیرتے پھر رہے تھے۔ ایسے میں گارڈن ایسٹ کے اس علاقے میں اسٹریٹ لائٹس کا قحط سا نظر آ رہا تھا۔ کئی کئی کھمبے چھوڑ کر جزا کا دکا یرقان زدہ بلب روشن تھے، وہ اپنے قرب و جوار میں بھی اندھیرا دور کرنے میں ناکام تھے بلکہ کہیں کہیں موجود وہ روشن دھبے اندھیرے کی اس مہیب چادر کو اور زیادہ ہولناک بنا رہے تھے۔ مکانوں کی بیرونی روشنیاں بچت کے خیال سے یا قومی پیمانے پر توانائی کے بحران کے پروپیگنڈے سے متاثر ہو کر بند تھیں اور ان مکانوں کے مکین اپنی چار دیواریوں میں گہری نیند کے مزے لے رہے تھے اور ان ہی میں وسیع احاطے میں واقع وہ دو منزلہ عمارت شامل تھی جس کے مکین نے ڈینی کو رات کے اس پہر بستر میں پڑے رہنے کے بجائے سڑک پیمائی پر مجبور کر دیا تھا۔

وہ سکون سے کار ڈرائیو کر رہا تھا کیونکہ گلیوں میں اس وقت دور دور تک میدان صاف تھا، چھوٹی آبادی ہوتی تو شاید ڈینی کا ایک آدھ چوکیدار سے ٹکراؤ ہو گیا ہوتا لیکن وہاں شہر کے باثروت لوگ مقیم تھے اور ہر احاطے میں وہاں کا تنخواہ دار چوکیدار مقیم تھا جو شاید مالکان کی بے فکری کی نیند کے انتظار میں جاگنے کے بعد رات گئے خود بھی سو جاتا ہوگا۔ لہٰذا ڈینی اس وقت خود کو رات کا شہزادہ تصور کر رہا تھا جو اپنی من مانی کرنے کو آزاد ہو۔

اس کی جاپانی کار کا بے آواز انجن اس مہم میں اس کا خاصا مددگار تھا، صرف تاریک سڑک پر دور تک پھیلتی ہوئی ہیڈ لیمپس کی روشنیوں کا انعکاس ہی اس علاقے میں اس کی نقل و حرکت کی چغلی کھا رہا تھا۔ جب اس نے آخری گلی میں کار گھمائی تو روشنیاں گل کر دیں، سڑک کے ساتھ ہی ڈیش بورڈ پر بھی اندھیرا پھیل گیا اور ڈینی کی کار پُراسرار آسیبی انداز میں اس دیکھے بھالے راستے پر بڑھتی رہی۔

دوسرے مکانوں کی طرح زرد رنگ کی دو منزلہ عمارت بھی گھور اندھیرے میں ڈوبی ہوئی تھی۔ ڈینی اس عمارت کے احاطے کی دیوار کے ساتھ ہی بغلی سڑک پر گھوم گیا۔ ادھر اندھیرا زیادہ گہرا تھا۔ تھوڑی دور نکلنے کے بعد ایک جگہ ڈینی نے ہینڈ بریک کھینچ کر گاڑی روکنی چاہی، کار کی رفتار کم ضرور ہوئی لیکن اس کے سو فٹ سے پہلے رکنے کے آثار نظر نہ آئے تو ڈینی نے دو بریک پیڈل پر رکھ دیا اور کار کے عقب میں سرخ روشنیاں جل اٹھیں، جس کا انعکاس ڈینی کو ونڈ شیلڈ پر لگے ہوئے عقب نما آئینے میں نظر آ رہا تھا، بریک لائٹس کی اس روشنی سے بچنے کے لیے وہ ہینڈ بریک آزما رہا تھا جو کھڑی ہوئی کار کو اپنی جگہ پر روکے رکھنے کے لیے تو بہت موثر تھے لیکن چلتی ہوئی کار کو روکنے میں اتنے کارگر نہیں تھے۔ کار کنارے سے روکتے ہی اس نے اگنیشن آف کیا، اپنی نشست کے نیچے سے اپنا ریوالور اٹھایا اور پھرتی کے ساتھ کار سے باہر آ گیا۔ اس نے محض شور کی وجہ سے دروازہ بہت احتیاط اور آہستگی سے بند کیا اور اسے مقفل کیے بغیر واپس چل دیا۔ وہ پہلی بار چوروں کی طرح کسی مکان میں گھسنے جا رہا تھا کہ اگر اسے ہنگامی طور پر واپس بھاگنا پڑا تو کار کا غیر مقفل دروازہ اس کا کام بہت آسان کر دے گا۔

اس کے بدن پر پوری آستینوں والی سیاہ جیکٹ اور سیاہ پتلون تھی، پیروں میں کریپ سول والے کالے جوتے اور ہاتھوں پر ہاس سے ملتے ہوئے جھلی جیسے باریک دستانے چڑھے ہوئے تھے۔ ریوالور اس نے کار سے اترتے ہی اپنی جیکٹ کی داہنی جیب

میں ڈال لیا تھا۔

وہ تیز قدموں کے ساتھ آگے بڑھتے ہوئے دیواروں کے ساتھ ہولیا اور پھر کہیں بھی روشنی کی زد میں آئے بغیر تاریکی کے ایک جزو کی طرح مطلوبہ عمارت کے احاطے کی بغلی دیوار کے قریب پہنچ گیا جو اس کی دانست میں آخری سرے پر عمارت کے عقبی حصے پر واقع تھی ۔ سکندر علی کا مکان حالانکہ کونے پر واقع تھا لیکن احاطے میں صرف اسی رخ پر پھاٹک بنایا گیا تھا جو نسبتاً کشادہ سڑک پر واقع تھا۔ ڈینی جس سمت میں تھا، وہاں ایک سرے سے دوسرے سرے تک سپاٹ دیوار پھیلتی چلی گئی تھی اور اس میں کئی جگہ اندر لگے ہوئے درختوں کی شاخیں یوں باہر جھکی ہوئی تھیں کہ تھوڑی سی کوشش کے بعد ان میں جھول کر بآسانی اندر کودا جاسکتا تھا۔

ڈینی کے دل میں بس ایک خوف تھا کہ کہیں اندر کودتے ہی رکھوالی کے کتوں کا سامنا نہ کرنا پڑے۔ اس نے تھوڑے سے توقف کے بعد اُچک کر ایک مضبوط سی شاخ پکڑی اور پھر وہ کسی بندر کی طرح کلائیوں کے زور پر اپنا بدن اوپر اٹھاتا چلا گیا۔ شاخ پر پہنچنے کے بعد وہ احتیاط سے احاطے کے اندر پھیلے ہوئے اس درخت کے گھنے حصے میں پہنچ کر دو شاخوں کے درمیان بیٹھ گیا مگر اس کے کان اندر سے اُبھرنے والی کسی آہٹ کے منتظر رہے۔

چند ثانیوں بعد اس نے درخت سے ایک خشک ٹہنی توڑ کر لان پر اُچھال دی، شاخ گرنے کی ہلکی سی آواز پیدا ہوئی جو رکھوالی کے کتوں کو ادھر متوجہ کرنے کے لیے کافی تھی لیکن کئی منٹ گزرنے کے ... اندر پھیلا ہوا سناٹا بدستور برقرار رہا

وہ شاخوں کے درمیان سرکتا ہوا درخت کے انتہائی اندرونی حصے کی طرف بڑھنے لگا کیونکہ اس گھنیرے درخت کی کئی شاخیں اس سمت میں نیچے کودنے میں معاون ثابت ہوسکتی تھیں جب کہ ڈینی خود بھی اندر اترنے کے لیے تنا استعمال نہیں کرنا چاہتا تھا۔

شاخوں کے اندھیرے کنج میں اس نے اپنی جیب سے سیاہ نائیلون کا تھیلی نما ایک نقاب نکالا اور اپنے چہرے پر منڈھ لیا اس طرح وہ سر سے پیر تک سیاہ پوش ہوگیا۔ نقاب میں آنکھوں اور نتھنوں کے مقام پر پہلے سے ایسے سوراخ موجود تھے کہ ڈینی کو دیکھنے یا سانس لینے میں دشواری نہیں ہورہی تھی۔

وہ درخت کی ایک لچکیلی شاخ کے سرے پر آکر ہلکی سی دھمک کے ساتھ نیچے لان پر کود گیا اور احتیاطاً چند ثانیوں تک ... کسی حرکت کیے بغیر اسی جگہ زمین پر ہاتھ جمائے اکڑوں بیٹھا ... پھر اپنی جگہ سے اٹھا اور پھرتی کے ساتھ دوڑتا ہوا عمارت

کی دیوار سے جا لگا اور اسی طرح دیوار کے سہارے عمارت ... عقبی حصے کی طرف بڑھنے لگا۔ راستے میں آنے والی نچلی ... کی تمام کھڑکیاں تاریک تھیں۔ جو کھلی ہوئی تھیں، ان میں ... آہنی گرل لگی ہوئی تھی جس کے باعث ڈینی کو اس راہ سے ... داخلے کے امکانات کو یکسر مسترد کرنا پڑ گیا۔ اس پہلو سے گز... ڈینی نے پورے عقبی حصے کا بھی جائزہ لے ڈالا مگر ادھر بھی ... ساری راہیں مسدود نظر آئیں بس لے دے کر کوڑے دان ... قریب ایک دروازہ تھا جس کا ہینڈل گھماتے ہی اسے اندر ... مقفل ہونے کا اندازہ ہوگیا۔ وہ دروازہ یقینی طور پر کچن و... سے ملحق کسی ایسی راہداری میں کھلتا تھا جہاں مکینوں سے زیا... ان کے ملازمین کا عمل دخل رہتا ہوگا۔

ڈینی نے پھرتی کے ساتھ دوسرے پہلو ... بھی معائنہ ... ڈالا اور ادھر سے ناامید ہوکر کوڑے دان کے قریب وا... عقبی دروازے پر لوٹ آیا۔ اسے قفل شکنی میں کوئی خاص مہا... نہیں تھی لیکن یہ ضرور جانتا تھا کہ دروازوں میں نصب مخ... دوسرے تالوں کے مقابلے میں آسانی سے کھولے جاسکتے ہیں۔

ان امکانات کے لیے وہ گھر سے تیار ہوکر چلا تھا لہذا ... کی جیب میں قفل شکنی کے بنیادی لوازمات موجود تھے۔ یہ شا... اس کی خوش قسمتی ہی تھی کہ چند ہی ثانیوں میں دروازہ کھولے... میں کامیاب ہوگیا۔ دروازے کے عقب میں دور کہیں مدھم م... روشنی ہورہی تھی جو اس مکمل تاریکی میں بہت زیادہ محسوس ... رہی تھی۔ ڈینی سناٹے سے مطمئن ہوکر اندر رینگ گیا ... دروازہ بآہستگی بند کر دیا۔

وہ بمشکل چار فٹ چوڑی راہداری تھی جس میں مصالحوں ... وغیرہ کی بو رچی ہوئی تھی۔ داہنی سمت پر پہلا دروازہ کچن میں ... تھا۔ اس کے برابر میں اسٹور بھی ڈینی کے لیے بے سود تھا لیکن ... بائیں طرف کا اکلوتا دروازہ کھولتے ہی اسے محتاط ہوجانا پڑا کیو... باہر سے آنے والے مدھم سے انعکاس میں کمرے میں ایک چارپا... نظر آرہی تھی۔

ڈینی نے دروازہ بند کرکے جیب سے ریوالور نکالا ا... چارپائی پر سوتے ہوئے شخص کے سرہانے پہنچ گیا۔ اس نے ا... کارروائی کے آغاز کے لیے ایسی جگہ کا انتخاب کیا تھا۔ جہاں ... وہ دروازے پر بھی نگاہ رکھ سکتا تھا۔

سویا ہوا شخص عمر رسیدہ اور کمزور جسم کا مالک نظر آ... تھا۔ ڈینی نے اچانک ہی اس کے منہ پر سختی سے اپنا بایاں ہا... جما دیا۔ سوتے سوتے نازل ہونے والی اس ناگہانی افتاد ... ڈینی کے شکار کو بوکھلا دیا اور وہ چیخنے کی ناکام کوشش کرتا ہ...



...طرح بیدار ہوگیا۔

... میرے ہاتھ میں بھرا ہوا ریوالور ہے۔" ڈینی دھیمی آواز ...زایا۔ "ذرا بھی آواز نکالی تو بھیجے میں گولی اتار دوں گا۔"

ڈینی کے الفاظ کا خاطر خواہ اثر ہوا اور اس کے شکار نے ...ی وحشیانہ گرفت سے اپنا دہانہ آزاد کرانے کے لیے ماہی ...ب کی طرح مچلنا یکلخت موقوف کر دیا۔ "میں ہاتھ ہٹا رہا ...، لیکن میری بات یاد رکھنا۔" ڈینی نے ریوالور اس کے چہرے ...سامنے نچاتے ہوئے کہا اور اس کے دہانے سے اپنا ہاتھ ہٹالیا۔

ڈینی کے پنجۂ ستم سے نجات پاتے ہی وہ پھرتی سے ...پائی سے اتر گیا اور پھر اندھیرے کے باوجود اسے ڈینی کا ...یا سیاہ پوش سراپا نظر آگیا اور اس کی آنکھیں خوف سے پھیلتی ...ئیں۔ "تت... تم کون ہو؟" اس کے لبوں سے سرسراتی ہوئی ...زدہ سی آواز نکلی۔

"گھر میں اس وقت کتنے لوگ موجود ہیں؟" ڈینی نے سرد ...بے رحمانہ لہجے میں سوال کیا۔

"میرے اور مس صاحبہ کے علاوہ کوئی نہیں ہے۔" وہ خوفزدہ ...زمیں گھگھیایا۔ "آخر تم کون ہو اور کیا چاہتے ہو؟"

"تمہاری مس صاحبہ کا عاشق ہوں۔" ڈینی بھیانک لہجے ...غرایا۔ "وہ اس اکیلے گھر میں تمہارے ساتھ کیا کر رہی ہے؟"

"وہ دن رات یہیں رہتی ہے۔" بوڑھا ملازم ہکلایا۔ "رات ...ٹھ صاحب اچانک زمینوں پر چلے گئے۔ ورنہ وہ بھی یہاں ...ود ہوتے۔"

"اور سیٹھ صاحب کے بیوی بچے؟" ڈینی نے سوال کیا۔

...سکندر علی کی غیر موجودگی کی اطلاع پر حیرت ہوئی تھی لیکن ملازم ...وضاحت نے اسے مطمئن کر دیا تھا۔ عمارت میں کسی لڑکی کی ...جودگی کا علم ہوجانے کے بعد اس کی نگاہ میں اس بوڑھے ...زم کی کوئی اہمیت نہیں رہ گئی تھی لیکن وہ پیش قدمی سے ...پہلے اس سے بھی ہر وہ بات اگلوا لینا چاہتا تھا جو اس کے ...لم میں تھی۔

"بیوی بچے تو سب گاؤں میں رہتے ہیں۔" بوڑھے ملازم ...نے بے بسی سے جواب دیا۔ "کبھی کبھار دو چار دن کے لیے ...تے ہیں اور چلے جاتے ہیں۔"

"مس صاحبہ کون ہے؟" ڈینی نے اگلا سوال کیا۔

"سیٹھ صاحب نے اسے دو مہینے پہلے گھر میں ڈالا ہے، ...ہتی ہے کہ ان کی سیکرٹری ہوں۔" بوڑھے کے لب ولہجے میں ...فرت کی ہلکی سی بُو ابھر آئی تھی۔ "اللہ ہی آگے کا حال جانتا ہے، ...یں تو بس اپنے کام سے کام رکھتا ہوں۔"

"باہر نکلو اور اس کے کمرے کی طرف چلو۔" ڈینی نے بڑھ کر اسے ٹہوکا دیا۔ وہ جسمانی طور پر ڈینی سے اتنا کمزور تھا کہ شور اور ہنگامہ آرائی کے علاوہ کسی طرح ڈینی کے خلاف اپنا بچاؤ نہیں کرسکتا تھا۔

اس راہداری کے اختتام پر وہ بائیں طرف گھومے تو وہاں چھت میں لگا ہوا ایک بلب روشن تھا۔ اس شخص نے روشنی میں آنے کے بعد مڑ کر خوفزدہ نگاہوں سے ایک بار ڈینی کا جائزہ لیا اور پھر جلدی سے سر گھمالیا۔ اسے سیاہ پوش ڈینی کی صورت میں اپنے سر پر موت مسلط نظر آرہی تھی۔

آخر وہ ایک بند دروازے کے سامنے رک گیا۔ ڈینی نے بڑھ کر احتیاط سے ہینڈل پر تھوڑی سی قوت صرف کی۔ لیکن وہ دروازہ بھی مقفل ثابت ہوا۔

"دستک دے کر اسے بتاؤ کہ سیٹھ صاحب اچانک واپس آگئے ہیں اور اس سے ملنا چاہتے ہیں۔" ڈینی نے اس کے کان میں سرگوشی کی اور وہ چھری کے نیچے آئے ہوئے کسی بکرے کی طرح بے بسی سے سر ہلا کر رہ گیا۔

دستک کے جواب میں اندر سے اُبھرنے والی جھلائی ہوئی خوابناک نسوانی آواز ڈینی کے کانوں کو کچھ شناسا محسوس ہوئی۔ ملازم سے اس لڑکی کی اصلیت معلوم ہوجانے کے بعد وہ خود سوچ رہا تھا کہ کہیں یہ وہی لڑکی نہ ہو جو باس کی غیر موجودگی میں ٹرانسیمٹر پر اس کے پیغامات وصول کرتی تھی۔

"دروازہ کھولو مس صاحبہ! میں فقیر محمد ہوں۔" بوڑھے نے نسوانی آواز کے استفسار پر کہا۔ "سیٹھ صاحب واپس لوٹ آئے ہیں اور تمہیں بلا رہے ہیں۔"

بوڑھے کے الفاظ کارگر ثابت ہوئے اور قفل میں چابی گھومنے کی آواز کے بعد خوابگاہ کا دروازہ کھل گیا۔

روشن راہداری میں ریوالور سے مسلح ایک سیاہ پوش کو دیکھتے ہی دروازے میں نمودار ہونے والی خوبصورت عورت کی آنکھیں دہشت سے پھیل گئیں اور چیخنے کے لیے اس کے لب ہلے ہی تھے کہ ڈینی ریوالور کی بھیانک نال کو جنبش دے کر غرایا۔ "خاموش، ذرا بھی آواز نکالی تو یہیں ڈھیر کر دوں گا۔"

عورت نے اپنے ہونٹ یوں سختی سے بھینچ لیے جیسے اسے اپنے اعصاب پر قابو نہ رہا ہو اور وہ اپنے کسی غیر ارادی ردعمل سے خوفزدہ ہو۔

ڈینی نے شب خوابی کے لبادے میں ملبوس اس کے سراپا کو دزدیدہ نگاہوں سے دیکھا پھر اسے اندر دھکیل کر بوڑھے سمیت خود بھی اس کی خوابگاہ میں داخل ہوگیا۔ اندر پہنچتے ہی اس

نے بوڑھے کی کنپٹی پر ایک جچاتلا ہاتھ رسید کیا اور وہ اپنے حلق سے ہچکی کی صورت میں آواز خارج کرتا ہوا فرش پر بچھے ہوئے قالین پر ڈھیر ہو گیا۔

"تت... تم نے اسے... اسے کیوں مار ڈالا؟" عورت پھٹی پھٹی نگاہوں سے ایک ڈھیر کی صورت میں پڑے ہوئے بوڑھے کے بدن کو دیکھتے ہوئے خوفزدہ آواز میں ہکلائی۔

"اپنی اور تمہاری ملاقات کا کوئی چشم دید گواہ نہیں چھوڑنا چاہتا۔" ڈینی کا لہجہ بدستور سخت اور کھردرا رہا۔ "بھکوگی تو تمہارا بھی یہی حشر کرتے ہوئے مجھے ذرا بھی افسوس نہیں ہوگا۔ اس وقت تم بالکل میرے رحم و کرم پر ہو۔"

"تم چاہتے کیا ہو؟" اس کے بدن پر طاری ہونے والی کپکپی ڈینی کی نگاہوں سے پوشیدہ نہ رہ سکی۔

"گفتگو، نقدی اور زیورات کی نشاندہی پھر عیش۔" ڈینی نے بے پروائی سے اس کے شکن آلود بستر پر بیٹھتے ہوئے کہا پھر اس خوابگاہ میں نگاہیں دوڑاتے ہوئے بولا۔ "پہلے یہ تو بتاؤ کہ تمہارے سیٹھ نے اپنی ایک خوبصورت ملازمہ کو یہ پُرتعیش کمرہ کیوں دیا ہوا ہے؟"

اس نے اپنے خشک ہوتے ہوئے ہونٹوں پر زبان پھیری پھر کمزور آواز میں بولی۔ "میں سیٹھ صاحب کی سیکرٹری ہوں، کوٹھی میں تقریباً سارے ہی کمرے خالی پڑے رہتے ہیں۔ اس لیے میری پسند کا ایک کمرہ مجھے مل گیا۔"

"اور تمہارا کام کیا ہے یہاں؟" ڈینی تنظیم سے متعلق اپنی زبان سے کچھ کہے بغیر اس عورت کی زبان کھلوانا چاہتا تھا کیونکہ وہ باس کو ہوشیار ہونے کا موقع دینے کے بجائے اپنی آمد کو چوری کی واردات کا رنگ دینا چاہتا تھا۔

"سیٹھ صاحب کی کاروباری مصروفیات بہت وسیع ہیں۔" وہ سہمی ہوئی آواز میں بتانے لگی۔ "میں دن رات گھر پر رہتی ہوں اور ان کی غیر موجودگی میں آنے والے پیغامات نوٹ کر کے ان تک پہنچاتی ہوں۔" پھر ایک لمحے کے لیے رُک کر تھوک نگلتے ہوئے بولی۔ "گھر میں شاید تمہیں کہیں بھی رقم یا زیورات نہ مل سکیں کیونکہ آج تک میں نے پورے گھر میں کہیں بھی تجوری نہیں دیکھی جو گھر میں رکھی جانے والی ایسی اشیا کے لیے ضروری ہوتی ہے۔"

ڈینی اس سے گھما پھرا کر کئی منٹ تک سوالات کرتا رہا۔ لیکن اس کی زبان سے کوئی کارآمد بات نہ اُگلوا سکا۔ براہِ راست پوچھ گچھ کرتا تو وہ اعترافات کے نتیجے میں بہت کچھ بتانے پر مجبور ہو جاتی لیکن اس طرح باس چوکنا ہو جاتا۔ اس کی احتیاط کا یہ عالم تھا کہ عزالہ کے کا [illegible] ڈونیئر میں ڈینی کی فیکٹری کا تینیتی

اشتہار دیکھ کر ان لوگوں کے بارے میں چھان بین جو اس فنکشن میں مدعو یا موجود تھے۔

ڈینی شاید اس عورت کے سراپا کو بھی نظ لیکن اس کے ذہن کی کسی تہہ میں یہ بات جم گئی تھ ہونے کے ساتھ ہی باس کی منظورِ نظر بھی تھی اور اس اپنے باس کی بالواسطہ تذلیل کر سکتا تھا۔ باس کے ہاتھ اَنا ہمیشہ ہی ٹھوکرے کھاتی رہی تھی مگر اس وقت اپنی ز کا ایک ذریعہ سامنے تھا جس سے استفادہ اپنی ذمے داری تصور کر اس نے عورت کے ساتھ بھی وہی سلوک کیا جو اس بوڑھے ملازم کے ساتھ کر چکا تھا اور اپنی تلاشی کی مہم کمرے سے کر دیا۔

اس پورے کمرے کی تلاشی میں صرف چند سو ایک قیمتی گھڑی ڈینی کے ہاتھ لگی۔ وہ تلاشی کے دو آنے والی کوئی بھی قیمتی چیز چھوڑنا نہیں چاہتا تھا تا واردات کے بارے میں سکندر علی کا ذہن چوری کے کسی طرف مبذول نہ ہو سکے۔

الماریوں اور ڈریسنگ ٹیبل کے بعد ڈینی نے آ کے سرہانے رکھی ہوئی سائڈ ٹیبل کی اوپری دراز کھولی ا اس کا دل اچھل کر حلق میں آ گیا کیونکہ وہاں بالکل ویسا ٹرانسمیٹر موجود تھا، جو ان دنوں ڈینی کے زیرِ استعمال تھ وہ محض آواز کی مشابہت کی بنا پر سکندر علی پر اپنا باس ہونے کا شبہ کرتا رہا تھا لیکن ٹرانسمیٹر اس شبہے کی صداقت تھا جو ڈینی کے سامنے آیا تھا۔

سکندر علی کی غیر موجودگی میں وہ ٹرانسمیٹر اس عورت میں موجود تھا جس کا مطلب تھا کہ اس عورت کی آوا کی جھلک کے بارے میں ڈینی کا شبہ غلط نہیں تھا۔ با موجودگی میں یقینی طور پر وہی سارے پیغامات وصول کر اسے اپنی حماقت پر افسوس ہونے لگا اگر اس نکتے پہ کر لیا ہوتا تو یہ بات سمجھ میں آجاتی کہ سکندر علی کی غیر م ٹرانسمیٹر عورت کی تحویل میں ہونا چاہیے۔ اگر اسے پ سے قبل ڈینی خوابگاہ کی تلاشی لے کر وہ ٹرانسمیٹر برآمد کر کے حوالے سے عورت سے خاصی معلومات حاصل کی جا اس نے ٹرانسمیٹر چھیڑے بغیر سائڈ ٹیبل کی دراز بند کر دی

پھر وہ ان دونوں کو اسی کمرے میں مقفل کر کے کے ایک ایک کمرے میں مارا مارا پھرتا رہا لیکن کہیں کارآمد چیز نہ مل سکی۔ کھڑکی کے شیشوں کے پار سے روشنی کے متوجہ ہو جانے کے اندیشے کے باعث وہ ہر جگہ



دود روشنی سے کام لیتا رہا۔ اس دوران اسے جو بھی چھوٹی قیمتی شے نظر آئی، اسے وہ اپنی جیبوں میں منتقل کرنا نہیں لا تھا۔

نچلی منزل کے ایک کمرے کے مقفل دروازے پر اپنے اروں کے استعمال کے بعد وہ اندر داخل ہوا تو اس پُرتعیش گاہ کو دیکھ کر حیران رہ گیا۔ جہاں وی سی آر، رنگین ٹیلی ویژن اور نڈیشنر کے علاوہ باتھ روم سے ملحق باکس روم میں کئی جدید ورزشی ین بھی موجود تھیں جن کا مطلب تھا کہ اس کمرے کو استعمال کرنے اپنے اصولوں کا بہت پابند اور نپی تلی زندگی گزارنے کا قائل تھا۔ دیگر خوابگاہوں اور کمروں کے مقابلے میں اس خوابگاہ کے زمات سے صاف ظاہر تھا کہ وہ سکندر علی کے زیرِ استعمال رہتی ی۔ اس کمرے کی تلاشی کے دوران ڈینی ہر چیز کو واپس اس کی جگہ نے کے بارے میں بہت محتاط رہا۔ اس کا خیال تھا کہ واپسی پر دروازہ بھی مقفل کر دے گا تاکہ راجہ سکندر علی اپنے کمرے کو م کی چھیڑ چھاڑ سے محفوظ پاکر بدستور خوش فہمی میں مبتلا رہے ر ڈینی بے خبری میں حسبِ مرضی اس پر اپنا وار آزما سکے۔

ایک دراز میں ڈینی کو جیبی ڈائری ملی جس میں جابجا بے تکے ہمل فقرے لکھے ہوئے تھے۔ ان فقروں میں کچھ نام بھی تھے ن ان خفیہ پیغامات کے مفہوم کے بغیر نام بے سود تھے۔ ڈینی کو تو معلوم تھا کہ دنیا کے مختلف ممالک میں خفیہ سرکاری ایجنسیاں ر بعض منظم جرائم پیشہ پیغام رسانی کے لیے عجیب و غریب مہمل ربہم طریقے اور فقرے اختیار کرتے ہیں لیکن وہ کسی بھی ریٹوگرافی سے باخبر نہیں تھا پھر بھی اس نے فرصت کے وقات میں مغز زنی کے خیال سے اس ڈائری میں سے چند سطریں لس سادہ کاغذ پر نقل کر لیں۔

اس ڈائری کی ورق گردانی کرتے ہوئے ڈینی نے آخری صفحات پر ناموں کے ساتھ فون نمبر دیکھے جو حروفِ تہجی کے عتبار سے مقررہ صفحات پر درج تھے لیکن اسے یہ دیکھ کر شدید یرت ہوئی کہ اس کا نام کہیں موجود نہیں تھا لیکن حرف ڈی کے تحت اس کا نمبر درج تھا۔ نمبر سے پہلے ڈیش لگا کر کسی حوالے کے یے ایک نمبر لکھا ہوا تھا پھر اسی صفحے پر جہانگیر کا نمبر بھی نظر یا جس سے پہلے دو کا ہندسہ درج تھا۔

فوری طور پر ڈینی کے ذہن میں ہلچل سی پیدا ہو گئی۔ وہ ڈی ون تھا اس لیے ڈی والے صفحے پر نام کے بجائے ون لکھ کر اس کا نمبر درج کیا گیا تھا، جہانگیر ڈی ٹو تھا۔ لہٰذا اس کے نمبر کی نشاندہی دو کے ہندسے سے کی گئی تھی۔ سکندر علی خود ی فور تھا اس کا مطلب تھا کہ یہ سب اشارے بلا سبب نہیں تھے بلکہ تنظیم میں ہر ایک کا درجہ اور مرتبہ ظاہر کرتے تھے۔ حروفِ تہجی کا ہر پہلا حرف بعد والے سے برتری رکھتا تھا، اسی طرح پہلا نمبر دوسرے نمبروں پر برتر تھا۔

ڈینی اس نکتے پر جتنا غور کرتا رہا، اس کا خیال پختہ ہوتا چلا گیا۔ وہ ڈی ون ہونے کی بنا پر ڈی ٹو سے برتر تھا مگر بی فور کا ماتحت لیکن بی فور یقینی طور پر کسی بی ون، بی ٹو یا بی تھری کا ماتحت ہوگا اور شاید بی اور ڈی کے درمیان کچھ ایسے لوگ بھی ہوں جن کی شناخت کے لیے سی کا حرف مقرر ہوا۔ اسے گلشنِ اقبال والی عورت یاد آئی، سُرخ کرولا والا وہ خطرناک صورت مرد یاد آیا جس نے اسے گلشنِ اقبال لے جا کر اس کے انگوٹھے کا نشان حاصل کیا تھا۔

ایک نئے جوش کے تحت وہ فون نمبر والے صفحات کا دوبارہ جائزہ لینے لگا لیکن اے سے زیڈ تک اسے صرف چار ایسے نمبر مل سکے جو ناموں کے بجائے ہندسوں کے حوالے سے درج تھے۔ ان چار کے علاوہ دو نمبر اس کے اور جہانگیر کے فون کے تھے۔

اس کے لیے ایک اور نکتہ بھی قابلِ غور تھا کہ ڈائری میں نادر اور طارق کے فون نمبر نہیں تھے جس کا مطلب یہ تھا کہ بغیر کوڈ والے افراد گروہ کے عام ارکان تصور کیے جاتے تھے جن کا بس اپنے اوپر والے سے واسطہ ہوتا تھا لیکن تنظیم میں ان کا کوئی باقاعدہ مقام نہیں تھا۔

ڈینی نے وہ چاروں نمبر درج کر لیے اور ڈائری واپس رکھ دی۔ اس وقت پہلی بار اسے احساس ہوا کہ وہ تن تنہا ایک بڑی تنظیم کے خلاف اٹھ کھڑا ہوا تھا۔ تنظیم کے ایک فرد کے خلاف بغاوت ہر گروہ میں عموماً اسی رنگ میں دیکھی جاتی تھی اور سرکشی اختیار کرنے والوں کے ساتھ بے رحمانہ سلوک کیا جاتا تھا۔ پھر وہ لوگ اس قدر منظم تھے کہ باہمی رابطوں کے لیے فرسودہ طریقوں کے بجائے جدید ذرائع استعمال کر رہے تھے۔ تحفظ اور راز داری کے معاملے میں اس قدر حساس تھے کہ ڈینی کو ضروری کاغذات رکھنے کے لیے ایک ایسا بریف کیس فراہم کیا گیا تھا، جسے صرف وہی اپنے انگوٹھے کے نشان کے سہارے کھول سکتا تھا، کوئی دوسرا زبردستی اس بریف کیس کو کھولنے کی کوشش کرتا تو خوفناک بارودی دھماکے سے کاغذات کے ساتھ خود اس کے بھی چیتھڑے اُڑ جاتے اور کاغذات کا راز فاش نہ ہونے پاتا۔

یہ خیال آتے ہی ڈینی کو خوف محسوس ہونے لگا کہ کہیں سکندر علی کی خوابگاہ میں بھی خفیہ طور پر کوئی ایسا تباہ کن حفاظتی نظام نصب نہ ہو جسے لاعلمی میں چھیڑتے ہی وہ اس کا نشانہ بن جائے۔ فی الوقت اس کے لیے یہی کامیابی کافی تھی کہ اس نے سکندر علی

کے بارے میں اپنے شبہات کو یقین میں بدل لیا تھا اور اسی کے ساتھ تنظیم سے وابستہ چار افراد کے فون نمبر حاصل کرنے میں کامیاب ہوگیا تھا۔

اگر ڈائری میں درج نمبروں کے بارے میں ڈینی کے اندازے درست تھے تو بی ون، بی ٹو اور سی ون کے ساتھ ہی اسے اے ٹو کا نمبر بھی معلوم ہوچکا تھا اور اے ٹو کو صرف ایک شخص یعنی اے ون کو جوابدہ ہونا چاہیے تھا جو تنظیم کا اصل سربراہ ہوتا۔ اس طرح ڈینی کے لیے صرف دو عہدیدار باقی رہ گئے تھے۔ جن کے سامنے آجانے سے پورا گروہ اس کی نظروں میں آسکتا تھا ان میں ایک اے ون تھا اور دوسرا بی تھری۔

سکندر علی کی خوابگاہ سے باہر نکل کر دروازہ مقفل کرنے میں اسے کئی منٹ صرف ہوگئے پھر وہ ان ہی راستوں سے عمارت سے نکلتا چلا گیا جن سے وہاں تک پہنچا تھا۔ کوڑے دان کے قریب کھلنے والا عقبی دروازہ اس نے مقفل نہیں کیا تھا۔ کیونکہ دروازے کے علاوہ وہ اندر بھی اپنے داخلے کے دو جیتے جاگتے گواہ چھوڑ آیا تھا جو اپنے ساتھ پیش آنے والے سارے واقعات اپنے مالک کے گوش گزار کر دیتے۔

پھولی ہوئی جیبوں کے ساتھ وہ درخت کی جھکی ہوئی شاخوں کے ذریعے باہر کودا تو اس کی رسٹ واچ صبح کے سوا تین بجا رہی تھی۔ اس نے وہیں ٹھہر کر اپنے چہرے سے نائیلون کا سیاہ تھیلی نما نقاب اتارا اور چہرے سے پسینہ صاف کرتا ہوا اپنی کار کی طرف چل دیا جو بدستور اپنی جگہ پر موجود تھی۔

کار اسٹارٹ کر کے وہ روشنیاں جلائے بغیر وہاں سے روانہ ہوا اور دو موڑ گھومنے کے بعد ہیڈ لیمپس آن کر دیے۔

ڈینی کی سرگرمیاں تو ہمیشہ سے مشکوک رہی تھیں لیکن اس کے گھریلو ملازمین کے لیے اس کے سارے معمولات ٹھیک ٹھاک ہی تھے۔ کیونکہ گھر میں اس نے اپنی ذات کو ہر شبہے سے بالا رکھا تھا۔ اس کے ملازمین معقول معاوضہ اور مالک کے بہتر سلوک کے باعث اس کے وفادار تھے لیکن گھر واپس لوٹتے ہوئے ڈینی سوچ رہا تھا کہ وہ پہلی بار پوری رات باہر گزار کر گھر لوٹ رہا تھا کہیں اس کے ملازمین شبہات میں مبتلا نہ ہوجائیں۔

بی فور سے ٹرانسیٹر پر گفتگو کے بعد ہی ڈینی نے ارادہ کر لیا تھا کہ وہ رات کے ڈیڑھ یا دو بجے سکندر علی کے مکان میں گھسے گا لیکن اتنی رات گئے گھر سے روانہ ہونے سے بجائے وہ دس بجے ہی گھر سے نکل گیا تھا۔ یہ غنیمت تھا کہ چلتے ہوئے اس نے بوڑھی خادمہ سے کسی پارٹی میں شرکت کا ذکر کر دیا تھا مگر اس وقت ڈینی کی حالت پارٹی سے واپسی کی نشاندہی نہیں کر رہی تھی۔

اس نے گلو وکمپارٹمنٹ میں کاغذات کے نیچے
اسکاچ کی نصف بوتل نکالی اور کار ڈرائیو کرتے ہوئے
لاوے کو آرام آرام سے اپنے معدے میں انڈیلنے لگا تا
کے علاوہ اگر بوڑھی خادمہ اس کی واپسی کے انتظار میں
ہو تو دور ہی سے شراب کی بدبو کے بھبکے سونگھ کر
بارے میں مطمئن ہوجائے۔

گیٹ پر ڈینی کی گاڑی کے ہیڈ لیمپس کی تیز روشنی
ہی اس کے چوکیدار نے مانوس ہارن کا انتظار کیے بغیر
کھول دیا اور ڈینی دانستہ اونچی آواز میں گنگناتے ہوئے
اندر لیتا چلا گیا۔ اس کے کار سے اترنے تک بوڑھی خاد
ساتھ خانساماں بھی کہیں سے برآمدے میں آگیا تھا۔ ڈ
جھومتے ہوئے وہ تین سیڑھیاں عبور کیں اور لڑکھڑائی
میں بولا "ارے... تم دونوں جاگ رہے ہو ابھی تک
خاموش اور ترحم آمیز نگاہوں سے اپنے شرابی مالک کو
اور وہ سیدھا اپنی خوابگاہ میں داخل ہو کر محبوس ہوگیا۔

لباس تبدیل کرنے سے پہلے وہ سکندر علی کے م
لائی ہوئی قیمتی اشیا کا پیکٹ بنانا چاہتا تھا تاکہ دن میں
گزرتے ہوئے انھیں کسی گٹر یا نالے میں پھینک د

اصولاً مال کی فروخت میں اضافہ ہونے کے سا
کو خوش ہونا چاہیے تھا اور وہ پہلے دو چار روز تک
کو محسوس بھی کرتا رہا تھا۔ اس کی ایماندارانہ رائے تھی کہ
کرتے ہوئے وہ بیس پچیس پڑیاں روز بھی فروخت
اپنی دانست میں اسے بڑی کامیابی تصور کرتا کیونکہ اس
ڈھائی تین ہزار روپے ماہانہ کی آمدنی ہونے لگتی جو اس
خواب دخیال سے بھی زیادہ تھی لیکن جبار نے اس کے ساتھ ملا
کی کایا پلٹ کر رکھ دی تھی۔ دوسرے ہی دن اس نے
اگلے روز کے لیے پچاس پڑیوں کی فرمائش کی تھی۔ وہ
تو کچھ نہ کہہ سکا لیکن اس کے دل میں ایک بے نام سی خل
ہوگئی تھی۔

جبار یونیورسٹی میں ایم اے کے آخری سال میں ز
اور شہر ہی میں رہتا تھا لیکن شام تک اپنا بیشتر وقت
حدود میں ہی گزارتا تھا۔ دوسرے من چلوں کی طرح ا
دوستوں کا حلقہ خاصا وسیع تھا جن میں سے بیشتر ہاسٹلز
تھے۔ اپنی ان مصروفیات کی وجہ سے تعلیمی معاملات میں
سے ذرا ہی بہتر تھا اور اساتذہ اس سے نالاں رہتے
میں موجود ہوتے ہوئے بیشتر کلاسیں گول کر جاتا تھا

جمع کراتا اور وہ بھی عجلت میں کسی اور سے نقل
ما تا خیر سے جمع کراتا اور وہ بھی عجلت میں کسی اور سے نقل
ہوئے ہوتے تھے۔ ابتدا میں اساتذہ نے اسے راہ راست پر
نے کی خاصی کوششیں کیں لیکن اس پتھر میں جونک نہ لگتی
کر انھوں نے جبار کو اس کے حال پر چھوڑ دیا۔ ایسا معلوم
ہوتا تھا کہ وہ تعلیم کے حصول کے بجائے محض وقت گزاری
لیے یونیورسٹی آتا ہے اور ساری زندگی طالبعلم ہی بنے رہنے
تلا ہوا ہے۔

اس کی مصروفیات بھی ڈھکی چھپی نہیں تھیں تھوڑے
تھوڑے وقفوں سے نسبتاً محفوظ گوشوں میں چھپ کر اپنے دوستوں
ساتھ چرس نوشی کرتا پھر اس کی ٹولی کسی اسامی کے انتظار میں
بن میں جم جاتی، وہاں کے ہنگامے سے اکتا جاتے تو وہ لوگ
ور گیمز میں کود پڑتے۔ جبار مزاج کے اعتبار سے ذرا رنگیلا
ہوا تھا۔ لہٰذا دوستوں کی آنکھ بچا کر لائبریری میں جا گھستا
وہاں کسی گوشے میں کسی لڑکی کو چھیڑتا ستاتا یا پھر ڈھٹائی
ساتھ کسی کو سیڑھیوں پر ہی گھیر لیتا۔ لڑکیوں کو اپنی افسانوی
گو میں الجھانے کے لیے عموماً وہ نوٹس یا اسائنمنٹس سے بات
وع کرتا اور نہایت مہارت کے ساتھ زندگی کی بے ثباتیوں،
نات میں کھلے ... اور اپنی اداس اور تنہا ذات کا
چھیڑ کر قصیدہ گوئی پر اتر آتا۔

اس کی شناسا تمام لڑکیاں اس کی اس بے ضرر عادت سے
تف تھیں اور آپس میں اسے کمبل کے نام سے یاد کرتی تھیں۔
نظر آجاتا تو دور ہی سے کترا کر نکل جانے کی کوشش کرتیں اگر
منا ہو جاتا تو بعض بہانہ کر کے جان چھڑا لیتیں۔ جو ذرا نرم دل
یں وہ اس کی مسکین صورت اور عاجزانہ لہجے پر ترس کھا کر
سے کچھ وقت دے دیتی تھیں۔

دوپہر کے کھانے پر وہ ہاسٹل میں کسی نہ کسی کا بن بلایا
مان بن جاتا پھر وہیں کسی کمرے میں رمی کی بازی جم جاتی، فلش
ی روز کا معمول تھی اور یوں وہ عموماً اندھیرا پھیلنے کے بعد ہی
واپس لوٹتا تھا۔

ان حالات میں اگر اس کی شناسائی کا حلقہ وسیع تھا، تو
یرت کی بات نہیں تھی لیکن حامد کو تشویش اس بات کی تھی کہ
ہیں وہ اپنے تین روپے پڑیا کے لالچ میں اندھا دھند ایسے خریدار
نہ بنالے جو اس کے ساتھ حامد کی بھی رسوائی کا سبب بن جائیں۔

اس شام حامد پچاس پڑیوں کے مطالبے کے ساتھ موتی دادا
سے ملا تو وہ چونک پڑا "کیا بات ہے میاں؟ ایک دم ہی تیزی
پر آگئے ہو۔ ذرا دیکھ بھال کر کام کرو، ایسا نہ ہو کہ زیادہ آمدنی
کے لالچ میں کسی اندھے کنویں میں جا گرو۔"

وہ ہنس پڑا "دادا! ایسی بات نہیں ہے، بس لڑکوں کو چرس ملنا بند ہوگئی ہے اس لیے ادھر زور ہوگیا ہے۔"

حامد کے جواب نے موتی دادا کو مطمئن کر دیا کیونکہ وہ خود شہر میں یہی رجحان دیکھ رہا تھا مگر اپنے جواب سے حامد خود زیادہ مطمئن نہیں تھا۔ یونیورسٹی میں پہلے دن پانچ پڑیوں کی فروخت سے ابتدا کرنے کے بعد وہ بتدریج دس پندرہ پڑیوں کے اوسط پر آیا تھا۔ جس کے مقابلے میں پچاس کی تعداد چونکانے والی تھی۔

"بس ایک بات کا خیال رکھنا" موتی دادا نے رازدارانہ لہجے میں اسے سمجھایا "جن لوگوں کو مال دیتے ہو انھیں کبھی مایوس نہ کرنا۔ ورنہ ایک تماشا کھڑا ہوجائے گا۔"

"میں سمجھا نہیں دادا!" حامد نے حیرت سے کہا "پڑیاں جیسی لے جاتا ہوں، ویسی ہی آگے بڑھا دیتا ہوں، نہ ملاوٹ کرتا ہوں، نہ دو کی تین بناتا ہوں، پھر بھلا خریداروں کو کس بات سے مایوسی ہوگی؟"

"بہت بھولے ہو میاں!" موتی دادا کے لہجے میں ہلکا سا طنز جھلک رہا تھا "ہیروئن بیچتے ہو اور تماشے کا مطلب نہیں جانتے۔ جو اس کے عادی ہوجاتے ہیں، انھیں وقت پر نشہ ملنا چاہیے۔ ورنہ حالت خراب ہونے لگتی ہے۔ دو چار پڑیاں فالتو ہی رکھا کرو، ایسا نہ ہو کہ کسی دن کوئی محروم رہ جائے اور پھر ادھم شروع کر دے۔"

حامد کو جھرجھری سی آگئی۔ اسے اپنے عسرت زدہ گھرانے کی مالی مجبوریوں نے ہیروئن فروخت کرنے کی راہ پر تو ڈال دیا تھا لیکن اس کے اندر کا انسان ابھی زندہ تھا۔ اسے ایک لمحے کے لیے اپنی ذات سے کراہت سی محسوس ہونے لگی۔ اگر ہیروئن کا نشہ ایسا ہی موذی تھا کہ انسان کو اپنا غلام بنا لیتا تھا، تو وہ اس زہر کو اپنے ساتھیوں میں کیوں پھیلا رہا تھا؟ محض چند سکوں کی خاطر اپنی مادر علمی کی آغوش میں تربیت لینے والے ہونہار ذہنوں کو کیوں برباد کر رہا تھا۔

لیکن اس کے دماغ نے ضمیر کے اس احتجاج کو رد کر دیا جو ہیروئن استعمال کر رہے تھے، وہ حامد کے ملوث ہونے سے پہلے بھی نشہ کرتے تھے۔ یونیورسٹی کی صاف ستھری فضا میں چرس کے دھوئیں کی کثافت اور بدبو وہ بارہا خود محسوس کر چکا تھا۔ اگر وہ ملوث نہ ہوتا تو چرس کے عادی اپنے نشے کی نایابی سے بوکھلا کر خود ہی ان ذرائع سے رجوع کر لیتے جو ہیروئن سمیت انھیں ہر نشہ فراہم کر سکتے تھے اور پھر اس کے اپنے ماحول اور معاشرے نے اسے کیا دیا تھا جو وہ اس کی فکر میں جائز اور ناجائز کے چکر میں پڑتا۔ اس نے تو یونیورسٹی میں بھی یہی دیکھا تھا کہ اپنے لباس اور

وضع قطع سے غریب نظر آنے والے طلبا آئے دن آسودہ حالوں کی تحقیر آمیز نگاہوں کا نشانہ بنتے رہتے ہیں، انھیں کوئی گروپ خود میں ضم کرنے کو تیار نہیں ہوتا تھا۔ وہ تنہا تنہا سے یونیورسٹی آتے اور کتابوں سے سر کھپا کر اپنے گھر لوٹ جاتے۔

صرف اس کے تائب ہونے سے کچھ بھی نہ ہوتا۔ سب کام اپنی ڈگر پر ہوتے رہتے۔ چرسی چرس کے دم لگاتے رہتے اور ہیروئن کے عاشق اسے اپنی جان کا روگ بنائے رہتے۔ بس اسی قدر ہوتا کہ اسے اپنے خوابوں کی تکمیل کا جو موقع ملا تھا، وہ ضائع ہو جاتا اور پھر شاید وہ بھی اپنے باپ کی طرح اپنی چار بہنوں کے لیے کچھ کیے بغیر محض سوچ سوچ کر قبل از وقت بوڑھا ہو جاتا۔ یہ ہیروئن ہی کی مہربانی تھی کہ چند ہی روز میں اس کے گھر میں نئے کپڑے کی بھینی بھینی، سوندھی سوندھی مہک پھیلنے لگی تھی جس سے وہ سب برسوں سے ترسے ہوئے تھے۔ محدود آمدنی میں دو وقت پیٹ بھرنا ہی مشکل تھا تو نئے کپڑے کہاں سے بنتے۔ بس ہر ایک کی کوشش یہ ہوتی تھی کہ جو جوڑے برسوں سے زیرِ استعمال چلے آ رہے ہیں کہیں سے اُدھڑنے نہ پائیں بلکہ سارا مسئلہ اُدھڑنے ہی کا رہتا تھا کیونکہ خلائی دور کی ترقیوں میں سے مارٹن کوارٹرز کے اس گھرانے کے حصے میں بس نائیلون اور ٹیری ٹرون کے ملبوسات ہی آئے تھے۔ جن کی سلائیاں دُھل دُھل کر جواب دے جاتی تھیں مگر تانا بانا گھسنے کے باوجود اپنی جگہ برقرار رہتا تھا۔

اس نے اپنے ضمیر کی احمقانہ ملامت کو ذہن سے جھٹک کر موتی دادا کو پچھلے مال کے پیسے ادا کیے، نیا مال وصول کیا اور گھر لوٹ آیا۔

اگلی صبح خلافِ معمول جبار اسٹاپ پر ہی اس کا منتظر تھا۔ وہ پڑھائی کے معاملات میں جتنا پیچھے تھا، یونیورسٹی پہنچنے کے معاملے میں اسی قدر آگے تھا۔ بس یہ معلوم ہوتا تھا کہ وہ محض شب بسری کے لیے گھر جاتا ہو۔ اس کا وہاں دل ہی نہیں لگتا تھا، کلاسوں کے اوقات سے قطع نظر وہ اپنے علاقے سے یونیورسٹی کے لیے چلنے والی پہلی بس سے وہاں پہنچ جاتا تھا۔ اس نے بس سے اترتے ہی حامد کو جا لیا۔

وہ دونوں ٹہلتے ہوئے ایڈمنسٹریشن بلاک کے عقبی حصے کی طرف بڑھ گئے پھر حامد نے اپنے ریکسین کے بیگ کی زپ کھول کر گاؤن اور نوٹس کی موٹی فائل کے درمیان رکھا ہوا پیکٹ نکال کر اسے تھما دیا۔

"اچھا خدا حافظ۔" جبار پیکٹ لیتے ہی بولا۔ "ایک بجے آڈیٹوریم کے دروازے پر ملوں گا۔"

"پیسے؟" حامد نے بوکھلائے ہوئے لہجے میں کہا۔

"ایک بجے ساتھ لیتا آؤں گا۔" وہ جاتے جاتے مُڑ کر ا
حامد کو ہکا بکا چھوڑ کر آگے بڑھتا چلا گیا۔

حامد کو یوں محسوس ہوا جیسے کسی نے اس کے جسم سے
خون نچوڑ لیا ہو۔ کئی سیکنڈ تک اس کا دماغ ماؤف رہا جس
بس سائیں سائیں کی آواز گونجتی رہی پھر بمشکل اس نے خو
پایا اور شکست خوردہ انداز میں فیکلٹی کی طرف چل دیا۔

اس سے پہلے جبار ہمیشہ اسے نقد رقم دے کر پ
پُڑیاں لیتا رہا تھا۔ آج پہلی بار ایسا ہوا تھا کہ وہ بغیر قیمت
مال لے گیا تھا۔ حامد کو اگر ذرا بھی شبہ ہو جاتا کہ جبار اس
ایسی حرکت کرے گا تو وہ رقم لیے بغیر اپنا بیگ ہی نہ کھو

وہ اس کام میں نو آموز تھا۔ جبار کے جاتے ہی ا
دل ڈوبتا ہوا محسوس ہوا تھا۔ اس کو شبہ ہو رہا تھا کہ جبار نے
مہارت سے اسے بے وقوف بنایا تھا۔ پہلے نقد ادائیگی پ
خریدتا رہا پھر دو روپے فی پڑیا اضافی آمدنی کا لالچ دے
اس کا اعتماد حاصل کر لیا۔ اس واقعہ سے پہلے بھی جبار اسے
روپے فی پُڑیا کے حساب سے نقد پیسے دیتا رہا تھا پھر اس
سوچے سمجھے منصوبے کے تحت ایک دم پچاس پُڑیوں کا مطا
جس پر حامد کے ساتھ ہی موتی دادا کو بھی حیرت ہوئی تم
وہ پیسے دیے بغیر پچاس پُڑیاں لے بھاگا تھا۔ جن کی مالی
کے حساب سے ساڑھے بارہ سو ہوتی تھی۔ اسے یقین تھا کہ ج
چرکا دے گیا تھا۔ معاملہ چونکہ ایک نشے کی فروخت سے متعل
لہٰذا اسے پورا اعتماد رہا ہو گا کہ حامد زِک اٹھانے کے باو
کے سامنے زبان کھولنے کی جرأت نہ کر سکے گا۔

پہلے پیریڈ میں حامد کلاس روم میں موجود تھا لیکن
معمول نوٹ لینے کے بجائے خالی الذہنی کے عالم میں خلا م
جا رہا تھا۔ لیکچر اس کی سماعت سے بالا ہی بالا گزر رہا تھا۔ و
یہ سوچ رہا تھا کہ اتنی بڑی رقم کا نقصان کہاں سے پورا کر
بلاشبہ اس نے پچھلے دنوں اس سے کہیں زیادہ رقم کمائی
مستقل آمدنی کی امید پر ساری رقم گھر کی مدتوں سے رُکی
ضروریات پر خرچ کر چکا تھا۔ نہ جانے اس اطلاع پر موتی
کے ساتھ کیا سلوک کرتا، اس کی یہی مہربانی تھی کہ پچھلے پی
نیا مال اُدھار دے دیتا تھا۔ وہ یہی سمجھتا کہ حامد مال بیچ
کھا گیا ہے۔ پھر جس طرح حامد لُٹنے کے باوجود خاموش ر
مجبور تھا، اسی طرح موتی دادا بھی اسے خائن سمجھنے کے باوج
سے رجوع نہ کرتا بلکہ غنڈہ گردی اور تشدد کے ذریعے ا
بولنے پر مجبور کرتا۔

ذرا سی بے پروائی سے صورتِ حال یک بیک اتنی



تھی کہ خوف کے باعث حامد کے پیٹ میں بل اٹھنے لگے اور
ڈھ کی ہڈی میں چیونٹیاں سی رینگتی محسوس ہونے لگیں۔ کلاس
اختتام پر اس کی حالت اس قدر ابتر تھی کہ کئی ہم جماعتوں نے
ک کر اس کی مزاج پرسی کی اور وہ دوسری کلاس اٹینڈ کرنے
بجائے بھیڑ سے الگ ہو کر ایک گوشے میں جا بیٹھا۔

اس کے ذہن میں خیال اُبھرا کہ وہ ذہنی طور پر اس وقت
ھنے پڑھانے کے لیے ناکارہ ہو چکا تھا۔ لہٰذا وقت برباد کرنے
بجائے کیوں نہ فوری طور پر شہر واپس لوٹ جائے اور موتی دلوا
بلا کم و کاست پوری کہانی سنا ڈالے تاکہ خدشوں میں گرفتار ہو کر
خون خشک کرنے کے بجائے وہ فوری طور پر حقائق کا سامنا
کے لیکن پھر ایک موہوم سی اُمید اُبھری کہ لُٹنے کا یقین ہونے
، باوجود کم از کم ایک بجے تک انتظار کرنا چاہیے۔ شاید جبار
، دل میں نیکی آ جائے اور وہ کسی عُذر کے ساتھ تھوڑے
ت پیسے اس کے حوالے کر دے۔ یہ امید بڑی کمزور سی تھی۔
ن دوسری طرف حامد کو موتی دادا کے دن بھر کے معمولات کا
م نہیں تھا۔ وہ اس سے شام ہی میں ملتا رہا تھا۔ اگر اسی وقت
ر لوٹ جاتا تو موتی دادا کے ملنے یا نہ ملنے کے بارے میں کچھ
یں کہا جا سکتا تھا۔

وہ بے کلی کے عالم میں خزاں رسیدہ زرد لان کے ایک
دراُفتادہ گوشے میں جا لیٹا جہاں تنہائی میں شناساؤں کی مداخلت
امکان نہ ہونے کے برابر تھا۔

ایک بجے تک اس نے ایک ایک لمحہ ناقابلِ بیان کرب
ر اضطراب کی حالت میں گزارا، اسے یوں محسوس ہو رہا تھا،
یسے کسی ہولناک جُرم کی پاداش میں اسے سولی پر لٹکایا جانے والا ہو۔

ایک بجنے کے چند منٹ بعد وہ آڈیٹوریم پہنچا تو خوشی کی
ندت سے اس کے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں کیونکہ جبار اس
سے پہلے وہاں موجود تھا۔ اسے دیکھتے ہی اپنی جگہ چھوڑ کر اس
ی طرف لپکا۔ "تیرہ سو پچاس ہیں اس میں۔" اس نے خاکی رنگ
الفافہ حامد کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا جو اس نے کچھ کہے سُنے
بغیر اپنے بیگ میں ڈال لیا۔

حامد مقررہ وقت پر جبار کو رقم سمیت وہاں موجود پا کر
دل ہی دل میں اپنی خام خیالی پر نادم ہو رہا تھا۔ اچھا ہی ہوا
کہ اس نے ایک بجے تک انتظار کرنے کا فیصلہ کر ڈالا تھا۔ ورنہ
وہ خود کو ناقابلِ تصور دشواریوں میں ڈال چکا ہوتا۔

"کل اسی پڑیاں لانا۔" جبار نے اس کے ساتھ بس اسٹاپ
کی طرف بڑھتے ہوئے کہا۔ "امید ہے کہ سب نکل جائیں گی، آج
کمال تو مٹھی ہو گیا۔"

"یہ مال تم کہاں کھپائے جا رہے ہو؟" حامد نے حیرت کے ساتھ سرگوشیانہ لہجے میں سوال کیا۔

"یہ میرا ٹریڈ سیکرٹ ہے۔" وہ مکارانہ انداز میں مسکرایا۔ "تمھیں بتا دیا تو کل پتا بھی صاف کر سکتے ہو... تم لکھ کر رکھ لو کہ میں چار چھ ہی دن میں سو سے اوپر چلا جاؤں گا۔"

"چرس کا کیا حال ہے یہاں؟" حامد نے محض اپنی معلومات کی غرض سے سوال کیا۔

"یہاں کیا، شہر تک میں میدان صاف ہے۔" اس نے بُرا سا منہ بنا کر بے پروایانہ انداز میں کہا۔ "سنا ہے کہ ہیروئن نسبتاً آسانی سے ملنے لگی ہے۔ ہم لوگوں نے بڑے موقع سے اس کام میں ہاتھ ڈالا ہے، پڑھنے لکھنے میں اب کوئی خاص چارم نہیں رہا، گریجویشن کے بعد بھی جوتیاں چٹخانے کے بعد مشکل سے ہزار، آٹھ سو کی نوکری ملتی ہے، اس کام میں لیڈی لک ذرا بھی ساتھ دے گئی تو وارے کے نیارے ہو جائیں گے۔"

"بس یہ یاد رکھنا کہ میں غریب ہوں، مال یا رقم میں ذرا بھی گڑبڑ ہوئی تو بے موت مارا جاؤں گا۔" حامد نے موقع پاتے ہی اپنے دل کی خلش الفاظ میں بیان کر دی۔

"فکر نہ کر دیار! ہم بھی کنگلے ہیں۔" وہ حامد کی کمر پر ہاتھ مار کر ہنسا۔ "اب تو دونوں کا نفع نقصان ایک ساتھ ہے، کچھ دن مال کما کر چھٹیوں میں پشاور کا چکر لگائیں گے۔ سنا ہے وہاں آزاد علاقہ قریب ہونے کی وجہ سے منشیات بہت سستی ہیں۔"

حامد سر ہلا کر رہ گیا، وہ تو یہ سوچ رہا تھا کہ جبار اس

